عرفا کا ایک غیر مطبوعہ تذکرہ

# قصر عارفان

اثر

مولوی احمد علی

باہتمام

دکتر محمد باقر

[شائع شدہ : اورینٹل کالج میگزین مئی ۱۹۶۵]

# معرفی

تذکرۂ **قصر عارفان** کا ایک حصہ پیش خدمت ہے ۔ یہ مولوی **احمد علی** کی تالیف ہے جو حضرت شاہ سلیمان تونسوی قدس اللہ سرہ العزیز کے مرید با صفا تھے اور حیدر آباد (دکن) کے معروف عالم مولوی مسعود علی محوی کے والد تھے ۔

**قصر عارفان** ۱۲۹۱ ہجری قمری (۱۸۷۴ میلادی) میں ترتیب دیا گیا ۔ اور اس میں آغاز سے لے کر حضرت شاہ سلیمان کے زمانے تک چشتی، قادری، سہروردی اور نقشبندی مشایخ کا تذکرہ موجود ہے ۔

یہ تذکرہ اس اعتبار سے اہم ہے کہ اس میں انیسویں صدی میلادی تک صوفیا اور مشایخ کے حالات جمع کر دیئے گئے ہیں ۔ اور اس لحاظ سے بھی اہم ہے کہ دنیا میں یہ خطی نسخہ منحصر بفرد ہے، جسے ان صفحات میں نقل کیا گیا ہے ۔ میں نے حیدرآباد (دکن) اور تونسہ سے بھی اس کتاب کا کوئی اور نسخہ دریافت کرنے کی کوشش کی، لیکن معلوم ہوا کہ اب اس کا کوئی اور نسخہ موجود نہیں ۔ پھر یہ نسخہ مولوی احمد علی صاحب کے اصل نسخہ سے کتاب کی تکمیل سے چند ماہ بعد یعنی ۱۲۹۳ ہجری قمری ۱۸۷۵ میلادی میں نقل کیا گیا ہے اور کسی وقت ان کے بھائی شیخ علی احمد کی ملکیت تھا ۔ مولوی احمد علی صاحب کی اولاد اس وقت پاکستان میں ہے اور راقم نے ان سے رابطہ پیدا کیا ہے ۔ اس تذکرے کا مکمل متن شایع ہو جائے گا تو مولوی احمد علی صاحب کے مکمل کوائف حیات اس تذکرے کی تفاصیل اور اشاریہ کے ساتھ شایع کئے جائیں گے ۔

محمد باقر

## مقدمہ

آنیسویں صدی میں عرفا اور صوفیا کے جو تذکرے مرتب ہوئے ہیں اُن میں زیر نظر کتاب **قصر عارفان** کو اس اعتبار سے اہمیت حاصل ہے کہ اس میں حضرت علی سے لے کر اس صدی تک کے صوفیا اور مشایخ کے حالات جمع کر دئیے گئے ہیں ۔ یہ تذکرہ اس لحاظ سے بھی اہم ہے کہ دنیا میں یہ خطی نسخہ منحصر بفرد ہے، جسے ان صفحات میں نقل کیا گیا ہے ۔

تذکرے کے مؤلف مولوی **احمد علی** حضرت شاہ **محمد سلیمان*** تونسوی قدس اللہ سرہ العزیز کے مرید باصفا تھے ۔ اس لئے راقم نے **تونسہ** سے رابطہ قائم کیا تو جناب نظام الدین محمود، سجادہ نشین تونسہ شریف نے مجھے یہ جواب دیا :

---

* حضرت شاہ محمد سلیمان ڈیرہ غازی خان کے ضلع میں تونسہ کے مغرب میں واقع موضع گرگوجی میں پیدا ہوئے تھے ۔ آنھوں نے مٹھن کوٹ میں قاضی محمد عاقل کے مدرسہ میں تعلیم پائی اور بعد میں نور محمد مارہروی کے مرید بنے ۔ آنھوں نے اپنی عمر کا بیشتر حصہ تونسہ میں گذارا اور یہیں ۷ صفر ۱۲۶۷ھ (۱۲ دسمبر ۱۸۵۰م) کو فوت اور دفن ہوئے ۔ آن کا مقبرہ آن کے مرید محمد بہاول خان ثالث، نواب بہاولپور (۱۸۲۷–۵۲م) نے تعمیر کرایا (مناقب المحبین؛

( بقیہ حاورق صفحہ ب پر )،

"آپ کا مرسلہ خط موصول ہو کر کاشف مافیہا ہوا۔ محبت اور یادآوری باعث مسرت ہوئی۔ خداوند کریم آپ کو خوش رکھے۔ ہمارے پاس یہ کتاب نہیں ہے۔ اس لئے افسوس ہے کہ میں آپ کے حکم کی تعمیل نہیں کر سکا"۔

تونسہ میں کوئی نسخہ دریافت نہ کر سکنے کے بعد یہ کوشش جاری رہی کہ مؤلف کے اخلاف میں سے کسی صاحب سے رابطہ قائم کر کے کتاب کا کوئی اور خطی نسخہ حاصل کیا جائے۔ ۱۹۵۹ء میں محب مکرم ڈاکٹر **محی الدین** قادری زور لاہور تشریف لائے تو ان سے ذکر آیا کہ اگر مولوی **مسعود علی محوی** صدیقی کی اولاد میں سے کوئی صاحب حیدر آباد میں ہوں تو ان سے اس کتاب کے متعلق دریافت کیا جائے۔ کیونکہ میں اب تک مختلف منابع سے یہ معلوم کر چکا تھا کہ محوی صدیقی صاحب مؤلف تذکرہ کے فرزند تھے۔ ڈاکٹر زور صاحب نے حیدرآباد لوٹتے ہی پندرہ مئی ۱۹۵۹ء کو مجھے اطلاع دی:

---

(بقیۂ پاورقی صفحۂ الف)

خزینۃ الاصفیا، جلد اول، ص ۴۱۵؛ انوارالعارفین؛ قصر عارفان؛ ڈیرہ غازی خان گزیٹیئر (۱۸۹۸)، ص ۵۴؛ بہاولپور سٹیٹ گزیٹیئر (۱۹۰۴)، ص ۴۷؛ خاتم سلیمانی؛

Phillott, D.C., *Note on the shrine of Taunsa (JASB,* 1908, *pp.* 21—29*)*;

Griffin and Massey, *Chiefs and Families of note in the Panjab, ii,* 338.

Rose, H.A. , *Glossary of the Tribes and Castes of the Panjab and North-West Frontier Province, i, pp.* 602-3.

''آپ کے ارشاد کے مطابق مسعود علی محوی صدیقی صاحب کے فرزند رشید احمد صاحب سے ایک خط متعلقہ تفصیلات پر مشتمل بھجوا چکا ہوں،، -

اور رشید احمد صاحب نے ۱۲ مئی ۱۹۵۹' کو مجھے حیدرآباد سے لکھا :

''والد مرحوم نے بہت سی کتابوں کی تصنیف و تالیف فرمائی - ان کے منجملہ اپنے خاندانی حالات کے سلسلہ میں مخدوم زادگان فتحپور کے نام سے دو جلدوں میں ایک کتاب تحریر فرمائی ہے جس میں میرے دادا احمدعلی صاحب اور ان کے بھائی کے تفصیلی حالات ہیں - اگرچہ وہ کتاب اب بہت کمیاب ہے، مگر میں اس عریضہ کے جواب کے بعد اسے دستیاب کر کے آپ کی خدمت میں بھیجنے کی کوشش کروں گا - . . . . . . همارے خاندان کے بہت سے افراد پاکستان میں ہیں . . . . میری بڑی لڑکی راولپنڈی میں ہے اور بریگیڈیئر کرمانی کو بیاهی ہوئی ہے - اگر آپ اس کو خط لکھ دیں تو مناسب ہوگا - کتاب اگر اس کے پاس ہوگی تو فوراً آپ کو مل جائے گی،، -

رشید احمد صاحب نے اپنے مکتوب گرامی میں قصرعارفان کے کسی نسخے کی نشاندهی نہ کی - میں نے آپ کی هدایت کے مطابق آن کی صاحبزادی محترمہ مہر کرمانی اور ان کے دادا کے بھائی مولوی علی احمد کے پوتے حمیدالدین احمد صاحب سے پاکستان میں رابطہ قائم کیا - محترمہ مہر نے لکھا :

''میرے پاس مخدوم زادگان فتحپور ہے - جب بھی آپ کو ضرورت ہو آپ منگوا سکتے ہیں - یا اگر آپ مناسب سمجھیں تو مری جاتے وقت خود تشریف لے آئیں - اس طرح آپ سے ملاقات کا شرف بھی ہمیں حاصل ہو جائے گا'' -

حمید الدین احمد صاحب نے از راہ کرم مخدوم زادگان فتحپور کی دونوں جلدیں بھجوانے کا وعدہ فرمایا، اور **قصر عارفان** کے متعلق لکھا :

''میرے پاس اس کتاب کا کوئی اور نسخہ نہیں ہے - اور نہ اس کے دستیاب ہونے کی امید ہے - تاہم میں کوشش جاری رکھوں گا کہ اگر کسی بھائی یا عزیز کے ہاں کوئی نسخہ ہو تو وہ جناب کے محصلہ نسخے سے تقابل کے کام آ سکے - میرے دادا مولوی علی احمد صاحب مرحوم کی ایک Oil painting کافی بڑے سائز کی ہمارے مکان موقوعہ حیدآباد دکن میں آویزاں تھی اور شاید اب بھی ہو - میں نے اپنے منجھلے بھائی سے درخواست کی ہے کہ وہ اس کی ایک نقل روانہ فرمائیں'' -

اس سے تھوڑے ہی عرصے کے بعد رشید احمد صاحب نے **مخدوم زادگان فتحپور** کی دونوں جلدیں از راہ کرم بھجوا دیں جن سے مؤلف کے حالات مرتب کرنے میں مدد ملی - لیکن مؤلف یا ان کے بھائی کی تصویر یا **قصر عارفان** کے کسی اور نسخے کی دستیابی کی کوئی صورت پیدا نہ ہوئی -

۱۹۶۴ء کے اواخر میں ایک روز مجھے محب مکرم پروفیسر حمید احمد خان صاحب وائس چانسلر پنجاب یونیورسٹی نے اطلاع دی کہ بریگیڈیئر کرمانی اور ان کی بیگم صاحبہ ان کے مکان پر مجھے ملنے آ رہے ہیں ۔ جیسا کہ عرض کیا جا چکا ہے ۔ محترمہ مہر کرمانی رشید احمد صاحب کی صاحبزادی ہیں ۔ اور مؤلف قصر عارفان کی پڑپوتی ہیں ۔ ملاقات کے دوران میں ان سے یہ معلوم ہوا کہ رشید احمد صاحب اب نقل مکان کر کے کراچی تشریف لے آئے ہیں، لیکن قصر عارفان کے کسی اور نسخے کی دستیابی ممکن نہیں ۔ مجبوراً اس مقدمہ کی ترتیب میں مخدوم زادگان فتحپور یا قصر عارفان کے اس خطی نسخے کی اطلاعات پر انحصار کرنا پڑا ہے جو دانشگاہ پنجاب کی ملکیت ہے ۔

## مصنف

قصر عارفان کے مؤلف مولوی شیخ احمد علی مولوی شیخ مخدوم بخش کے بڑے فرزند تھے ۔ لاہرپور میں ابتدائی تعلیم پائی ۔ شیخ مخدوم بخش نے یہ دیکھ کر کہ بیٹے کی تعلیم اور تربیت کے لئے دھلی سے بہتر کوئی دوسرا مقام نہیں ہوسکتا اپنے ساتھ دھلی لے آئے اور اپنی نگرانی میں تعلیم و تربیت شروع کی ۔ مولوی شیخ احمد علی کو باپ کے سایۂ عاطفت میں چند روز بھی اطمینان سے رہنا نصیب نہ ہوا تھا کہ دفعتاً سر سے وہ سایۂ رحمت اٹھ گیا ۔ اور شیخ احمد علی شہر میں وطن سے دور عزیز و اقارب سے جدا تنہا بے یار و مددگار رہ گئے ۔ شیخ مخدوم بخش ایک معزز عُہدہ* پر مامور تھے ۔ اور ملنے جلنے

---

* سر رشتہ دار کمشنری و ایجنٹی دھلی ۔

والے گو نہیں تھے مرحوم کے دوست احباب اور خیرآباد کے
اعزہ و اقارب میں سے ہر شخص یہ چاہتا تھا کہ شیخ احمد علی
کو اپنے یہاں اٹھا لے جائے اور ان کی تعلیم و تربیت کا انتظام
کرے ۔ مگر مسبب الاسباب نے اس کام کے لئے ایک ایسے شخص
کو منتخب کر رکھا تھا جس کی طرف اس وقت کسی کا گمان نہ
جا سکتا تھا ۔ فاتحہ، سوم وغیرہ کے مراسم ادا ہوجانے کے بعد
اس خیال سے کہ نوجوان لڑکا تنہائی سے نہ گھبرائے اور باپ کے
زمانے کے دل خون کن مناظر اس کے سامنے نہ رہیں مولانا
فضل عظیم ابن مولانا فضل امام خیرآبادی چند روز کے لئے
اپنے یہاں اٹھا لے گئے ۔ شیخ مخدوم بخش کے دوست احباب اور
دفتر کے اہل کار وغیرہ تعزیت کے لئے آتے رہتے تھے ۔ انہیں
آنے والوں میں سے ایک صاحب نے بہ سبیل تذکرہ کہا کہ
شیخ صاحب مرحوم کا کچھ سامان اور کتابیں دفتر میں ہیں ۔
اگر آپ ایک درخواست لکھ دیں تو کمشنر صاحب سے اجازت
لے کر یہاں پہنچا دی جائیں یا اگر آپ خود قصد کریں تو
کمشنر صاحب کا سلام بھی ہو جائے گا اور سامان بھی با آسانی
مل جائے گا ۔ شیخ احمد علی نے مولانا فضل عظیم سے اس کا
ذکر کیا ۔ مولانا اور دوسرے اہل الرائے کا یہی مشورہ قرار
پایا کہ خود جانا بہتر ہوگا ۔ چنانچہ اس تجویز کے مطابق ایک
دن بعض اہل کار شیخ احمد علی کو کمشنری کے دفتر پر لے گئے ۔
کمشنر صاحب اجلاس پر تھے ۔ موقع پا کر اطلاع دی گئی ۔
کمشنر صاحب نے اجلاس پر بلالیا ۔ شیخ احمد علی اپنے والد کے
ساتھ اکثر دفتر جایا کرتے تھے ۔ ان کی جگہ خالی دیکھ کر
دل بھر آیا ۔ تازہ صدمہ، کم عمری کا زمانہ، بےاختیار آنکھوں
سے آنسو جاری ہوگئے، جس کے برقی اثر سے اہل دفتر اور کمشنر
صاحب بھی بغیر متاثر ہوئے نہ رہ سکے ۔

اس زمانہ کے انگریزوں کو راستوں کے بعد اور بحری اور بری سفروں کے خطروں اور دقتوں کی وجہ سے انگلستان جانے آنے میں وہ آسانیاں میسر نہ تھیں جو اس وقت مہیا ھیں - دور دراز خشکی کا سفر مہینوں میں طے کر کے کسی بندر گاہ تک پہنچتے تھے اور جہاز کے انتظار میں ھفتوں پڑے رہتے تھے - جہاز کا سفر بھی بےخوف و خطر نہ تھا اور تین مہینے سے کم میں طے نہیں ہوتا تھا - ان وجوہ سے انگلستان کے تعلقات اگر منقطع نہیں تو بہت کم ہوجاتے تھے - اور چونکہ بجز بندرگاہوں کے اور کسی مقام پر یورپین آبادی اس قدر نہیں ہوتی تھی کہ وہ خود باہم مل ملا کر اپنی تمدنی ضرورتیں اور رجحان پورے کر سکیں ناچار ان کو ھندوستانی سوسائٹی کی طرف توجہ کرنی پڑتی تھی - ھندوستانی نوکر، ھندوستانی اھل کار، ھندوستانی احباب اور بعضوں کے پاس ھندوستانی عورتیں تھیں - اس طور سے یہ لوگ آدھے ھندوستانی ھو جاتے تھے -

ولیم فریزر جو اس زمانہ میں دھلی کے کمشنر اور ایجنٹ گورنر تھے وہ بھی اس قسم کے انگریزوں میں تھے - انہوں نے شیخ احمد علی کو اپنے پاس بلایا اور ان کے سر پر ھاتھ پھیرا اور کہا کہ تم کیوں گھبراتے ہو؟ مخدوم بخش بے شک مرگیا مگر فریزر ابھی زندہ ھے اور وہ تمہاری سرپرستی کے لئے بالکل کافی ھے - اب تم کہاں رہتے ہو؟ شیخ صاحب نے کہا کہ والد کے انتقال کے بعد مجھ کو میرے رشتہ کے ماموں فضل عظیم صاحب خیرآبادی اپنے یہاں اٹھا لے گئے ھیں - کمشنر صاحب نے کہا کہ تم نوجوان آدمی ھو میں شہر میں تمہارا رہنا پسند نہیں کرتا - میری کوٹھی میں بہت، جگہ ھے تم فوراً وھیں آٹھ آؤ - اور اسوقت اپنے دفتر کے نام حکم لکھا کہ احمد علی

# شجرۂ مولوی شیخ احمد علی



اس کے باپ کی خدمات کے صلہ میں بالفعل نقل نویسوں میں مامور کر لیا جائے اور آئندہ اس کی ترقی کا خیال رکھا جائے۔ لوگوں کو کمشنر صاحب کا یہ غیر معمولی برتاؤ دیکھ کر سخت تعجب ہوا ۔ شیخ صاحب جب دفتر سے واپس آئے تو مولانا فضل عظیم اور سب لوگوں کی یہ رائے ہوئی کہ اس کو خداوند تعالی کا فضل عظیم تصور کر کے اس سے فائدہ اٹھانا چاہیے ۔ چنانچہ دوسرے دن شیخ صاحب مختصر سامان کے ساتھ فریزر صاحب کی کوٹھی پر ، جو اس زمانے میں دہلی کی انگریزی عمارتوں میں سب سے زیادہ ممتاز اور مشہور عمارت تھی ، اٹھ گئے ۔ فریزر صاحب نے فی الحقیقت وہی تمام فرائض ادا کئے جو ایک مہربان باپ کو کرنے چاہیے تھے ۔ کوٹھی کے دو بڑے بڑے کمرے رہنے کے لئے خالی کرا دیئے ۔ چونکہ اس زمانے میں انگریزوں کے ساتھ کھانا پینا نہایت مکروہ نظر سے دیکھا جاتا تھا اس لئے فریزر صاحب نے شیخ صاحب کے والد کے قدیم ملازموں میں سے ایک شخص کو باورچی اور دوسرے کو خدمت گار مقرر کر کے حکم دیا کہ جس قدر جنس کی ضرورت ہوا کرے وہ ہمارے خانساماں سے ہفتہ وار یا ماہوار لے لیا کرو اور پکانے اور کھلانے کا پورا انتظام رکھو ۔ ایسا نہ ہو کہ کسی بات کی تکلیف ہو ۔

شیخ صاحب تقریباً دس بارہ سال فریزر صاحب کے ساتھ رہے اس عرض مدت میں شیخ صاحب دفتر میں نقل نویس سے اہلمد اور اہلمد سے صدر اہلمد اور ناظر وغیرہ کے درجہ تک پہنچ گئے ۔ اور فریزر صاحب کے خانگی معاملات میں ان کے عزیز اور بھروسہ کے قابل معتمد خانگی ہو گئے ۔ فریزر صاحب نے شادی نہ کی تھی مگر ان کے پاس اس زمانہ کی روش کے مطابق کوئی نہ کوئی

ہندوستانی عورت رہتی تھی - مگر ان کا تمام خانگی انتظام ، نقد و جنس کا حساب کتاب شیخ صاحب کے ہاتھ میں تھا - کمشنر صاحب کے یورپین دوست ہنسی میں شیخ صاحب کو فریزر صاحب کے متبنی فرزند کے نام سے یاد کرتے تھے اور نہایت محبت سے ملتے تھے - دھلی کے کمشنر صاحب اور وہ بھی فریزر صاحب سے کمشنر صاحب کا اس حیثیت کا دفتری اھلکار اور خانگی معتمد علیہ جس وقعت اور عزت کی نظر سے دیکھا جا سکتا تھا وہ محتاج بیان نہیں - جو رؤسا یا ہندوستانی حکام کمشنر صاحب سے ملنے آتے تھے ان کو خواہ مخواہ شیخ صاحب سے استمداد کی ضرورت ہوتی تھی- سعی و سفارش کو جانے دیجئے یہی کیا کم تھا جب تک کمشنر صاحب سے ملاقات ہو ایک معقول جگہ بیٹھنے اٹھنے کی مل جاتی تھی - مولوی **حفیظ الدین** صاحب مرحوم دھلوی سابق منصف خان بہادر مولوی **نہال الدین احمد** صاحب سابق ڈپٹی کلکٹر کے والد ایسے زمانہ میں دھلی تشریف لے گئے تھے کہ شیخ صاحب فریزر صاحب کی کوٹھی میں رہتے تھے - مولوی صاحب موصوف فرماتے تھے کہ دھلی میں ہم لوگ جا کر شیخ صاحب کے مہمان ہوئے اور اس کوٹھی میں ٹھہرے جس میں وہ خود رہتے تھے - یہ کوٹھی شہر سے بہت دور تھی مگر بلند مقام پر واقع تھی اور بہت پاک و صاف رکھی جاتی تھی - شیخ صاحب اگرچہ اھلمد ہو گئے تھے مگر فریزر صاحب نے نہ اپنی کوٹھی سے اٹھنے کی اجازت دی تھی اور نہ بطور خود کھانے وغیرہ کا انتظام کرنے دیا تھا - شیخ صاحب کے جو عزیز و اقارب اور دوست احباب آتے اور ان کے مہمان ہوتے تھے ان کے کھانے پینے کا انتظام بھی فریزر صاحب ہی کی طرف سے ہوتا تھا - صبح سے لے کر دس بجے تک اھل معاملہ اور کمشنر صاحب کے ملاقاتیوں کا ھجوم ان کے پاس رہتا

تھا - دس بجے دفتر کو جاتے تھے - سواری میں ایک گھوڑا تھا - اور چار ساڑھے چار بجے واپس ہوتے تھے - اس وقت باوجود اس قدر بعد کے لوگ شہر سے آتے رہتے تھے - شام کا وقت البتہ فرصت کا ہوتا تھا - کھانے کے بعد کتب بینی کا وقت تھا - عموماً تصوف کی کوئی کتاب مطالعہ میں رہتی تھی - مولوی حفیظ الدین صاحب مرحوم جس تفصیل اور شوق سے ان چند واقعات کو بیان فرماتے تھے اس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ شیخ صاحب کو بلحاظ عادات، اخلاق کے بے حد وقعت اور محبت کی نظر سے دیکھتے تھے - میرے ہوش زمانہ میں مولوی صاحب موصوف فتحپور میں بار بار تشریف لائے اور کبھی ایسا نہیں ہوا کہ جناب موصوف نے براہ الطاف مجھ کو بطور خاص اپنے پاس بلا کر نہ بٹھایا اور والد مرحوم (مولوی شیخ احمد علی صاحب) کے یہ واقعات نہ بیان فرمائے ہوں -

شیخ صاحب کو اپنے والد کے انتقال کے بعد سے وطن جانے کا اتفاق نہیں ہوا تھا - ان کی والدہ ان کو دیکھنے کے لیے تڑپتی تھیں اور خود شیخ صاحب بھی ماں ، بھائی ، بہن اور عزیز اقارب کے ملنے کے مشتاق تھے - ان کی شادی کے لئے بھی ہر طرف پیام سلام ہو رہے تھے - آخر ایک دن جرأت کرکے شیخ صاحب نے فریزر صاحب سے یہ سب واقعات بیان کرکے رخصت کی درخواست کی - فریزر صاحب دنیا میں ایک نیک اور دردمند دل لے کر آئے تھے - بلا لحاظ اپنی ضرورتوں کے نہ صرف یہ درخواست منظور کی بلکہ سامان سفر میں جو اور تکمیل طلب تھے ان کی تکمیل کا انتظام کر دیا - اور شیخ صاحب اس سفر پر جو اس زمانہ میں ہر قسم کی مشکلوں اور صعوبتوں کا مجموعہ تھا روانہ ہوئے - راستہ

میں بریلی پڑتی تھی ، جہاں شیخ احمد بخش ان کے چچا نہایت کامیابی کے ساتھ وکالت کر رہے تھے ۔ وہاں چند روز قیام کیا ۔ اس زمانہ میں، جیسا کہ اوپر بیان ہوا بریلی میں اعمال فتحپور، دیوہ وغیرہ کا بڑا مجمع تھا ۔ اتفاق سے اس زمانہ میں شیخ باقرعلی صاحب بھی بریلی میں موجود تھے ۔ انہوں نے پہلی مرتبہ شیخ احمد علی کو دیکھا اور ان کے حالات سے غیر معمولی دلچسپی لی ۔ جس کی وجہ یہ تھی کہ شیخ باقر علی صاحب کی اکلوتی بیٹی بی‌بی سالمہ کے لئے جو مختلف مقامات سے پیام آئے تھے ۔ ان میں ایک پیام لاھرپور کا بھی تھا ، جو شیخ احمد علی کے لیے دیا گیا تھا ۔ شیخ باقر علی صاحب نے صورت و شکل اور عادات و اطوار کے لحاظ سے شیخ احمد علی کو بہت پسند کیا اور مختلف پیاموں کے تصفیہ میں ان کو جو تردد تھا وہ اس ملاقات سے بالکل رفع ہوگیا ۔ شیخ احمد علی چند روز اپنے چچا کے پاس ٹھہر کر لاھرپور روانہ ہوئے ۔ شیخ احمد علی کے قیام لاھرپور ہی کے زمانے میں فتحپور سے پیام کی منظوری آگئی مگر شیخ احمد علی رخصت سے زیادہ نہیں ٹھہر سکتے تھے اور نہ اس عرصہ میں، شیخ باقر علی صاحب شادی کا سامان کرسکتے تھے ۔ اس لئے قرار پایا کہ یہ تقریب اور دو سال تک ملتوی رکھی جائے ۔ چونکہ شیخ احمد علی کو معلوم تھا کہ ان کو سرکاری ملازمت اور فریزر صاحب کے خانگی تعلقات کی وجہ سے بار بار رخصت کا ملنا مشکل ھے اس لئے وہ ختم رخصت کے بعد اپنی والدہ ، بہن اور بھائی کو ساتھ لیتے گئے اور دھلی میں شہر کے اندر مکان لے کر قیام کیا ۔ اگرچہ اس کی وجہ سے فریزر صاحب سے یکجائی باقی نہ رھی ، مگر ان کی قدیم عنایت اور سرپرستی بدستور قائم تھی ۔

چند سال کے قیام کے بعد شیخ صاحب نے پھر اپنی شادی کے لئے طویل رخصت لی اور یہ خیال کرکے کہ لاھر پور میں از سر نو گھر بار قائم کرکے وھاں شادی کرنے میں بے حد دقتیں ھوں گی، فتحپور ھی میں قیام کرکے اس تقریب کا ادا کیا جانا مناسب سمجھا۔ قرار یہ پایا کہ تقریب آبائی مکان میں ھو ۔ اور چونکہ اس مکان میں گنجائش کم ھے اس لئے کوئی دوسرا مکان روزمرہ کے قیام کے واسطے لے لیا جائے ۔ چنانچہ اس کے لئے میاں گھورو کا مکان جو بڑے دروازہ کے متصل واقع تھا لیا گیا ۔ اس زمانہ میں یہ مکان بہت وسیع اور نیا بنا ھوا تھا ۔ غرض کہ مولوی حافظ حکیم محمد علی صاحب اور منشی شیخ نثار علی صاحب کی سرپرستی میں جو شیخ احمد علی صاحب کے رشتہ کے چچا ھوتے تھے یہ تقریب بخوشی و خرمی انجام پائی ۔ اور شیخ احمد علی صاحب اپنے گھر و بار کو فتحپور چھوڑ کر دھلی واپس تشریف لے گئے ۔

فتحپور کے قیام زمانہ میں شیخ باقر علی صاحب کے گھر سے ربط و ضبط بڑھنے کی وجہ سے شیخ احمد علی کی چھوٹی بہن بی بی مریم کی نسبت شیخ باقر علی کے منجھلے بیٹے منشی برکت علی سے ٹھہری اور اس کام کے لئے پھر ایک مرتبہ شیخ صاحب کو دھلی سے آنا پڑا ۔ اس مدت میں شیخ احمد علی اپنے والد شیخ مخدوم بخش کی جگہ یعنی سررشتہ داری کمشنر و ایجنٹی پر ترقی کر گئے تھے ۔ اس مرتبہ انہوں نے آ کر لاھرپور کے مکان کو از سر نو تعمیر کرایا ۔ اور کل مکان کا پختہ احاطہ اور احاطہ میں ایک بہت بڑا پختہ کنواں تیار کرایا ۔ اور اس زمانے کے لحاظ سے غیر معمولی جہیز وغیرہ دے کر بہن کی شادی کی ۔ یہ شیخ صاحب کا وطن میں آخری آنا تھا ۔ اگرچہ شیخ صاحب

اس کے بعد ایک مدت تک زندہ رہے، مگر چونکہ ان کی والدہ کے اہل و عیال دہلی آ گئے تھے اس لئے وطن کے تعلقات میں کمی ہوگئی ۔

شیخ احمد علی، جیسا کہ اوپر بیان ہوا، بہت ہی کم عمری میں ملازمت کے سلسلہ میں پڑ گئے تھے ۔ مگر اس کی وجہ سے ان کی تعلیم میں کوئی ہرج نہ واقع ہوا ۔ جو کچھ ملازمت سے پہلے پڑھا تھا اس کو شوق کتب بینی بڑھاتی رہی ۔ یہاں تک کہ وہ اپنے زمانے کے اچھے تعلیم یافتہ لوگوں میں شمار ہوتے تھے ۔ خط شفیعہ بہت پاکیزہ لکھتے تھے اور فارسی کی نظم و نثر لکھنے پر قادر تھے ۔ **احمد** تخلص کرتے تھے ۔ تصوف سے طبعی رجحان اور صوفیائے کرام کے حالات سے بے انتہا دلچسپی تھی ۔ حضرت حافظ شاہ **محمد علی** صاحب خیرآبادی قدس سرہٗ سے بیعت کی تھی۔ اور باوجود تمام دنیاوی تعلقات اور عیالداری کے ساری عمر مجردانہ اور آزادانہ زندگی بسر کی اور امیرانہ حالت میں فقیرانہ رنگ نہ چھوڑا، جو بڑا مشکل کام ہے ۔ والدہ مرحومہ فرمایا کرتی تھیں کہ انگریزی مہینے کی دوسری یا تیسری تاریخ کو تنخواہ آ جاتی تھی اور اسی دن یا اس کے دوسرے دن جس کو دینا ہوتا تھا ان میں تقسیم کر دی جاتی تھی ۔ ایک حبہ بھی پاس نہیں رہتا تھا ہر تنخواہ کا ایک معتدبہ جزو محتاجوں، بیواؤں، یتیموں اور بزرگان دین کی درگاہوں کے خدام کا حصہ تھا ۔ بعض بعض درگاہوں کے مجاوروں اور خدام سے تعلقات عقیدت اور ارادت سے گذر کر بھائی بندی کی حد تک پہنچ گئے تھے۔ حضرت سلطان المشایخ نظام الدین اولیا قدس سرہٗ کے ساتھ خاص اور دلی تعلق تھا ۔ اور اس بارگاہ کے مخصوص فدائیوں میں تھے۔ لباس اور کھانے وغیرہ

کی طرف سے بے حد بے پروا تھے ۔ جو کچھ سامنے آ جاتا
تھا وہ کھا لیتے تھے ۔ کبھی اس کے متعلق نہ کوئی اہتمام اور
نہ کوئی انتظام ۔ ایجنسی کے تعلق کی وجہ سے شاہی دربار سے
عیدین اور سالگرہوں کی تقاریب وغیرہ میں ایجنسی اور کمشنری
کے سررشتہ دار کو خلعت ملنے کا دستور تھا ۔ اس طور سے سال
بھرمیں چند مرتبے دوشالے اور قیمتی کپڑے ملا کرتے تھے ۔
مگر وہ آنے کے ساتھ ہی اعزہ اور احباب میں تقسیم ہو جاتے
تھے ۔ بعض احباب نے اصرار بھی کیا کہ آپ کو شاہی دربار اور
بڑے بڑے انگریزی عہدہ داروں کے پاس جانا ہوتا ہے، آپ ان
کپڑوں کو محفوظ رکھئے ۔ مگر شیخ صاحب نے کبھی اس کی طرف
توجہ نہ کی ۔ چچا مرحوم (مولوی شیخ علی احمد صاحب) فرمایا
کرتے تھے کہ مجھ کو کپڑے بنانے اور ان کو محفوظ رکھنے
کا جو خیال ہوا وہ بھائی (مولوی شیخ احمد علی صاحب) کی
بے سروسامانی کو دیکھ کر ہوا ۔ عید کا دن ہے ۔ نماز اور اس
کے بعد قلعہ جانے کے لئے تیار ہیں ۔ کپڑے دیکھے گئے تو
معلوم ہوا کہ نہ کوئی ایسی قبا ہے اور نہ کوئی ایسا چغہ
جو وہاں پہن کر جانے کے قابل ہو ۔ بالآخر ہوتا یہ تھا کہ
یا تو انہیں سفید کپڑوں کو پہننا پڑتا تھا یا جس زمانہ میں
میرے کپڑے ان کے بدن پر ٹھیک ہونے لگے تھے میری کوئی
قبا پہن کر جاتے تھے ۔ حالانکہ میرے پاس قیمتی شالوں اور
قباؤں کا جو ذخیرہ تھا اس کا بڑا حصہ خود بھائی کا عطیہ تھا ۔
یہ اس زمانہ کا ذکر ہے جبکہ بھائی کے پاس ایک مستقل
درزی ملازم تھا ۔ مگر اس سے جو کام لیا جاتا تھا وہ گھوڑوں
اور بکریوں کی جھولوں، بلیوں کی گردنیوں اور بوتلوں کے سربندوں

تک محدود تھا - خود اپنے لئے سال بھر میں بہ مشکل دو چار معمولی جوڑے سلواتے ہوں گے -

ہر شخص کی خاص رفتار طبیعت اور خاص شوق ہوتے ہیں - شیخ احمد علی صاحب کو جانوروں کے پالنے کا بہت شوق تھا - اور جو جانور پالتے تھے ان کے آرام اور آسائش کا بے حد خیال فرماتے تھے - گھوڑے دفتر آنے جانے اور دورہ کے لئے ضرور تھے - اونٹ باربرداری کے لئے مطلوب تھے، مگر اس کے علاوہ اور بہت سے جانور محض شوقیہ تھے، مثلاً بکریاں، بلیاں وغیرہ - اور ان سب کے لئے غیر معمولی اہتمام ہوتے تھے - جس زمانہ میں بکریوں کا شوق ہوا لوہار کو نوکر رکھ کر سینکڑوں بھنور کلیاں بنوا ڈالیں اور اس اہتمام سے بنوائیں کہ معلوم ہوتا تھا کہ کسی عمدہ مشین کی ڈھلی ہوئی ہیں - اس پر طرہ یہ تھا کہ جو شخص ایک مرتبہ ملازم ہو گیا پھر خود کسی وجہ سے چلا جائے تو چلا جائے شیخ صاحب کی طرف سے جواب نہیں دیا جاتا تھا - بڑھئی اور رنگ ساز کی ایک مرتبہ ضرورت ہوئی وہ نوکر رکھ لئے گئے - ضرورت کا کام ختم ہو گیا مگر ان کو علحیدہ کون کرتا - اور جب علحیدہ نہیں ہوسکتے تو کچھ نہ کچھ کام ان کے لئے نکالا جانا چاہیے تھا - سوڈا واٹر کی گول پیندے کی بوتلیں انگلستان سے نئی نئی آنی شروع ہوئی تھیں - یہ بوتلیں بلحاظ مضبوطی اور صفائی کے اور بوتلوں سے جو اس زمانہ میں ملتی تھیں بہتر تھیں - مگر پیندا نہ ہونے کی وجہ سے کھڑی نہیں رکھی جا سکتی تھیں - شیخ صاحب کو بوتلیں پسند آئیں - بڑھئی کو حکم دیا، کہ اس کے خانے اور ڈاٹیں لکڑی کی بنائے - لوہار نے ڈاٹوں کے نیچے پیتل کی شامیں لگائیں -

رنگ ساز نے رنگ کیا ۔ درزی نے سرند سیئے ۔ گھوڑوں کی جھولوں، بلبوں کی گردنیوں اور عجیب و غریب شکل اور صورتوں کے صندوقوں، قفلوں، برتنوں وغیرہ کا جو ذخیرہ شیخ صاحب نے اپنے متروکہ میں چھوڑا اس کا اصل فلسفہ یہی تھا ۔

مولوی احمد علی بہت دیر آشنا لوگوں میں تھے ، مگر جن سے ملتے تھے جی کھول کر ملتے تھے ۔ دعوتوں کے رقعوں اور تحفہ تحائف اور حصوں کی کوئی انتہا نہ تھی مگر نہ دعوتوں میں جاتے تھے اور نہ بجز چند مخصوص دوستوں کے کسی کے یہاں کا حصہ لیتے تھے ۔ یہ رنگ دیکھ کر آخر میں لوگوں نے ان کو بلانا اور حصہ بھیجنا چھوڑ دیا ۔ اتوار کے دن تعطیل ہوتی تھی ۔ اسی دن اگر کہیں جانا ہوتا تھا تو جاتے تھے، ورنہ بعض بے تکلف دوست خود ان کے یہاں آجاتے تھے اور انہیں کی صحبت میں وہ دن گزرتا تھا۔ زیادہ تر آنے جانے والے خیر آباد کے اعزہ اور دو چار دہلی کے قدیم شرفا تھے۔ مثلاً مولوی عنایت احمد وکیل اور ان کے بھائی شیخ سرفراز علی دہلوی ، ملک جی غلام رسول سبزی منڈی کے رہنے والے ، حافظ ویران وغیرہ وغیرہ ۔ ملک جی غلام رسول بڑے مخصوص ملنے والوں میں تھے اور عجیب عجیب لوگوں میں تھے ۔ سبزی منڈی کے ملک (چودھری) تھے ۔ بہت خوش رو اور خوش پوشاک آدمی تھے ۔ پڑھے لکھے نہ تھے مگر دہلی کی بہترین سوسائٹی کا نمونہ تھے ۔ سالہا سال آپ کی صحبت میں اٹھیں بیٹھیں اور ہر مضمون اور ہر مسئلہ پر گفتگو کریں کیا مجال ہے کہ کوئی شخص یہ دریافت کر سکے ،کہ ملک جی امی محض ہیں ۔ ہم نے اپنے بچپن میں دلی کے اور دو چار اس قسم کے بزرگوں کو

دیکھا ھے - یہ صرف سوسائٹی اور صحبت تھی جو بے پڑھے لکھے آدمیوں پر ایسی جلا چڑھا دیتی تھی کہ ان میں اور اچھے پڑھے لوگوں میں تمیز کرنا مشکل ہو جاتا تھا۔

اس زمانہ میں قلعہ کے شہزادوں اور وہاں کے اعلی عہدہ داروں کو جانے دیجئے متوسط الحال شہر کے رہنے والے حتی کہ انگریزوں میں بھی بہت کم بے تکلف صحبتیں ایسی ہوتی تھیں جن میں طوائفوں کو دخل نہ ہو ۔ یہ ایک عام خیال پھیل گیا تھا کہ بغیر ان کی صحبت کے نہ کوئی علم مجلس سے واقف ہو سکتا ہے اور نہ اس کو آداب مجلس آسکتے ہیں ۔ یہ امر مسلم ھے اور اس سے کوئی شخص انکار نہیں کر سکتا کہ صحبت میں ایسی عورتوں کی موجودگی جو با عصمت اور عفت ہوں اور جن کی وجہ سے ادب اور لحاظ ملحوظ رکھنا پڑے صحبت کی تہذیب اور آداب کی مؤید اور بیہودگی اور فحش کلامی کی مانع ھے ۔ مگر معلوم نہیں ہوتا کہ یہ مقصد طوائفوں کی صحبت سے کس طرح حاصل ہو سکتا تھا ۔ بہر حال یہ خیال غلط ہو یا صحیح مگر نہایت زور کے ساتھ شائع تھا ۔ اور نتیجہ یہ تھا کہ شرفا کا بڑا حصہ اس آفت میں مبتلا تھا ۔ خود ہم نے یہ بزم اٹھتی ہوئی دیکھی ھے اور بہت سے ایسے منظر آنکھوں کے سامنے ھیں جن میں بزرگ و خورد، چھوٹے بڑے سب ھی شریک رہتے تھے اور ہر قسم کی گفتگو ہوتی تھی ۔ ایسے نامور لوگ جن کو ہم عزت کی نگاہ سے دیکھتے ھیں اور جن کو آئندہ نسلیں ہم سے زیادہ عزت کی نگاہ سے دیکھینگی بلا تکلف اور بغیر کسی قسم کی جھجک کے ایسی صحبتوں میں اٹھتے بیٹھتے اور آتے جاتے تھے ۔ اس زمانہ میں ایک دنیا دار اور متمدن شخص کے لئے ایسی صحبتوں کو عام رائے کے خلاف مکروہ

سمجھ کر ان سے مجتنب رہنا کچھ آسان کام نہ تھا ، مگر مولوی احمد علی صاحب نے نہایت سختی سے اس کی پابندی کی ۔ نہ کسی ایسی صحبت میں جاتے تھے اور نہ جس صحبت میں وہ موجود ہوتے تھے کسی کو اس کی جرأت ہوتی تھی کہ وہ ان آداب آموزان مجلس کو اپنے پاس جگہ دے ۔

مولوی احمد علی صاحب اس طور کی سیدھی سادی اور پرامن اور آسائش دہ زندگی بسر کر رہے تھے کہ قضائے الٰہی سے ایسا واقعہ پیش آیا جس سے ان کی زندگی میں عظیم تغیر پیدا ہو گیا ۔ قصہ طولانی اور مختلف حیثیتوں سے دلچسپ تھا ۔ مگر اس موقع پر بخیال طوالت اس کی تفصیل نہیں کی جا سکتی ۔ مختصر یہ کہ فریزر صاحب راجہ کشن گڈھ کے یہاں کسی پارٹی میں دریا گنج گئے تھے ۔ رات کے بارہ بجے گھر کو واپس آرہے تھے کہ راستہ میں کسی شخص نے ان کو گولی مار دی اور ایک مفید اور کارآمد زندگی کا اس سے خاتمہ ہوگیا ۔ مولوی احمد علی صاحب پر اس ناگہانی واقعہ کا جو اثر ہوسکتا تھا وہ محتاج بیان نہیں ۔ سرکار کی طرف سے تفتیش شروع ہوئی اور مہینوں جاری رہی ، جس کے اثناء میں سیکڑوں آدمیوں کے اظہار لئے گئے ۔ اور بہت سے لوگ گرفتار ہوئے ۔ اصل ملزم نواب صاحب فیروز پور کا ایک ملازم اور معین خود نواب شمس الدین خان والی فیروز پور قرار پائے ۔ ملزم اور معین دونوں کو پھانسی کی سزا ہوئی اور ریاست ضبط کر لی گئی ۔ جب تک تفتیش اور تحقیقات جاری رہی ۔ مولوی احمد علی صاحب پر غیر معمولی کام کا بار رہا ۔ بات بات میں ان سے دریافت اور تحقیقات کی ضرورت ہوتی تھی ، جس کے جوابات ان کو اپنی یاد یا فریزر صاحب کی حسابات کی کتابیں دیکھ کر مرتب

کرنے ہوتے تھے ۔ چونکہ فریزر صاحب کا کوئی عزیز قریب ہندوستان میں نہ تھا اس لئے ان کے نقد و جنس کا اہتمام بھی سرکار نے اپنے ذمہ لیا ۔ اور اس کی فروخت اور نیلام وغیرہ کا انتظام مولوی صاحب کے سپرد ہوا ۔ ہنوز نیلام شروع نہیں ہوا تھا کہ فریزر صاحب کے چھوٹے بھائی انگلستان سے آ گئے ۔ اور مولوی صاحب نے فریزر صاحب کے جواہرات کا صندوقچہ جس کا علم سوائے فریزر صاحب اور مولوی صاحب کے کسی کو نہ تھا آپ کے سپرد کر دیا اور اس کے ساتھ ایک فہرست ان چیزوں کی بھی جو فریزر صاحب کی مملوکہ مگر ان کے استعمال میں تھیں یا جو فریزر صاحب نے وقتاً فوقتاً بطور ہدیہ یا تحفہ دی تھیں پیش کر دی ۔ کہنے کو تو یہ معمولی بات ہے مگر ایسے موقع پر پر دیانت اور امانت میں ثابت قدم رہنا فی‌الحقیقت بڑے دل گردے کا کام ہے۔ فریزر صاحب کے بھائی مولوی صاحب کی اس دیانت اور امانت سے اس قدر خوش ہوئے کہ انہوں نے ان چیزوں میں سے جو مولوی صاحب کے استعمال میں تھیں کوئی چیز واپس نہیں لی ۔ اور فریزر صاحب کا مشہور اور ان کا عزیز گھوڑا بطور یادگار ان کو دیا ۔ اس جانور کو مولوی صاحب بہت عزیز رکھتے تھے ۔ اور اس سے بہت کم کام لیتے تھے ۔ اس احتیاط کی وجہ سے اس نے اچھی عمر پائی اور مولوی صاحب کے پاس ہی مرا ۔ فریزر صاحب کے مارے جانے کے بعد مولوی صاحب فرمایا کرتے تھے کہ اب میں نے دنیا میں یتیمی کا مزا چکھا ہے ۔ مسٹر فریزر کے قتل کے واقعہ کے متعلق دہلی کی عام رائے ، جیسا کہ عام طور پر ایسے معاملات میں ہوا کرتا ہے، بے حد مختلف تھی۔ فریزر صاحب کے وابستہ اور متوسلین اور سرکاری ملازم ، جس طرح ممکن ہو

ملزمین کی سزا یابی کے درپے تھے ۔ ان کے ساتھ ایک دوسری جماعت بھی تھی جو نواب شمس‌الدین خان صاحب والی فیروزپور سے مختلف وجوہ سے ناخوش اور ناراض تھی ۔ اور اس جماعت میں مرزا غالب بھی تھے۔ ہم نے ایسے لوگوں کی زبانی جو اس تفتیش و تحقیقات میں شریک تھے سنا ہے کہ اس واقعہ کے متعلق سب سے پہلے حکام کے سامنے نواب شمس‌الدین خان صاحب کا نام لینے والے مرزا صاحب مرحوم ہی تھے ۔ مرزا صاحب فریزر صاحب کے یہاں آنے جانے والے اور ان کے مداحوں میں شمار ہوتے تھے۔ ایک قصیدہ میں خود فرماتے ہیں :

من و بزم ولیم فریزر بہادر
کہ از جیب ہر گوشہ گوہر بر آرد

دوسری جماعت وہ تھی جو نواب شمس الدین خان کو بے قصور اور ایک مسلمان والی ملک کی توہین کو بے حد افسوس کی نظر سے دیکھتی تھی ۔ تیسری جماعت مولویوں کی تھی جو بے قصوری سے کوئی بحث نہیں کرتی تھی ۔ ان کا کہنا یہ تھا کہ جو لوگ کافر کے قتل کے عوض میں ایک مسلمان کو قتل کرانے میں شریک ہیں وہ گنہگار اور قابل مواخذہ ہیں ۔ ان حالات میں ایک مسلمان آدمی کا جو اس تفتیش اور تحقیقات میں شریک رہا ہو ہر فریق کے الزام سے بچا رہنا نہایت دشوار تھا ۔ مگر مولوی صاحب ایسے سلامت رو اور راستباز لوگوں میں تھے کہ باوجود کل کارروائی میں شریک رہنے کے اس مخمصہ سے بغیر کسی بدنامی کے پاک و صاف نکل آئے اور کسی فریق کو اپنی نسبت کسی اعتراض کا موقع نہیں دیا ۔ سب کچھ ہوا مگر در حقیقت جو دلی صدمہ

ان کو اس واقعہ سے پہنچا اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ فریزر صاحب کے مرنے کے بعد وہ ملازمت سے بلکل برداشتہ خاطر ہو گئے اور سرکاری کام سے ان کو مطلق دلچسپی باقی نہ رہی - ہنوز اس مصیبت سے دل ٹھکانے نہ ہونے پایا تھا کہ غدر کی ناگہانی اور قیامت خیز مصیبت آ موجود ہوئی - مولوی صاحب اس زمانہ میں کاغذی محلہ میں رہتے تھے - مولوی صاحب کی طبیعت اور اخراجات کے آدمی کے پاس اتنا سرمایہ کہاں سے آسکتا تھا کہ وہ کوئی مکان مول لیتا یا بنواتا، اور فریزر صاحب کی کوٹھی سے اٹھ آنے کے بعد کرایہ کے مکانوں میں رہتے تھے- دوستوں نے اصرار کیا کہ بال بچوں کا ساتھ ہے آپ کو مکان بنوانا یا مول لینا چاہیئے- کب تک کرایہ کے مکانوں میں بسر کیجئے گا! اس کا جواب آرے بلے میں ملتا رہا - بالاخر بعض بے تکلف دوستوں کے مشورہ سے یہ تجویز قرار پائی کہ ایک صندوق مضبوط لکڑی کا بنایا جائے جو چاروں طرف سے بند ہو اور اوپر صرف ایک ایسا سوراخ رکھا جائے جس سے روپیہ اس میں داخل ہو سکے، مگر نکل نہ سکے، اور ہر مہینہ کی تقسیم تنخواہ کے وقت اس میں دو مٹھی روپے بلا گنے ڈال دیئے جایا کریں اور جب وہ صندوق بھر جائے تو اس کو توڑ کر روپیہ نکال لیا جائے اور اس سے مکان کی تعمیر یا خرید کا انتظام کیا جائے - بعض احباب نے اپنے اوپر فرض کر لیا تھا کہ وہ ہر مہینے کی تنخواہ پر آ موجود ہوتے تھے اور یہ عمل خود کرتے تھے یا اپنے سامنے کراتے تھے - اس عمل کے چند سال جاری رکھنے کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ صندوق بھر گیا اور ایک دن نہایت اہتمام کے ساتھ انہیں دوستوں کے مواجہ میں جو اس کے محرک اور مؤید تھے توڑا گیا - جو روپیہ نکلا وہ خرید مکان کے لئے کافی نہ تھا - غرض کہ دوستوں نے

ادھر ادھر سے انتظام کر کے ایک بڑا مکان، جس کے ساتھ خانہ باغ بھی تھا، کاغذی محلہ میں لے دیا تھا ۔ اور مولوی صاحب اس میں رہنے اور اس کی درستی اور باغ کی آراستگی پر متوجہ تھے کہ غدر کا ہنگامہ برپا ہو گیا ۔ کاغذی محلہ اس جگہ آباد تھا جہاں دھلی کا اس وقت صدر ریلوے سٹیشن ہے ۔ صدر پوسٹ آفس کا جو مکان ہے وہاں سرکار انگریزی کی میگزین تھی ۔ اور جو گرجا مور سرائے کے سلسلے میں بنا ہے وہاں مولوی صاحب کا مکان تھا ۔ گرجے کے سامنے بڑھ کا ایک درخت ہے وہ مولوی صاحب کے خانہ باغ میں واقع تھا اور اس زمانہ میں بہت چھوٹا تھا ۔

باغیوں کے شہر میں داخل ہونے کے بعد جو انگریز شہر سے بھاگ کر باہر نہ جا سکے انہوں نے مع اپنے بال بچوں کے آ کر میگزین میں پناہ لی ۔ باغیوں نے اس کا محاصرہ کیا اور باہم گولی چلنے لگی ۔ یہ مکان میدان معرکہ کے بالکل قریب تھا ۔ دن بھر گولیاں اور گولوں کے ٹکڑے آتے رہتے تھے ۔ لوگ صحن میں نکلتے گھبراتے تھے ۔ مگر مولوی صاحب برابر حسب معمول مکان اور باغ میں پھرتے رہتے تھے ۔ اور گولیوں سے بچاؤ کے لئے سر پر صرف ایک رومال ڈال لیتے تھے ۔ لوگ ہنستے تھے کہ مولوی صاحب بھلا اس سے کیا حفاظت ہوگی! فرماتے تھے کہ اس سے مقصود حفاظت نہیں ہے بلکہ اصلی منشا یہ ہے کہ آنے والی آفت کو دیکھ کر استقلال کا قدم نہ ڈگمگائے ۔ والدہ صاحبہ فرمایا کرتی تھیں کہ شام کے وقت جب گولیوں کا چلنا موقوف ہوتا تھا تو مکان میں جھاڑو دلوائی جاتی تھی ۔ کئی مرتبہ گولیوں اور گولوں کے ٹکڑے، جو صحن میں آ کر گرے تھے تلوائے گئے ۔ کسی مرتبہ پانچ سات سیر سے وزن میں کم

نہیں نکلے - قرب و جوار کے سب مکان خالی ہو گئے، مگر مولوی صاحب نے اس کی پروا نہ کی - اور بہ اطمینان اپنے مکان میں رہے - یہاں تک کہ انگریزوں نے یہ دیکھ کر کہ اب میگزین کی حفاظت غیر ممکن ہے، اور اگر میگزین باغی فوجوں کے ہاتھ آ گئی تو ان کو بیحد قوت ہو جائے گی، اپنے جانوں کی پروا نہ کر کے خود میگزین میں آگ لگا دی - اور وہ کل عمارت اس زور و شور سے اڑی کہ قرب و جوار کے سیکڑوں مکان زیر و زبر ہو گئے اور سیکڑوں آدمی زخمی ہوئے اور مرے - اس زمانہ میں یہ کس کو خبر تھی کہ دفتر کہاں ہے اور کس حالت میں ہے - کمشنری اور ایجنسی کے دفتر کو بھی باغی فوجوں نے جلا دیا تھا، جس کی اطلاع تین چار دن کے بعد مولوی صاحب کو ہوئی - ایسی حالت اور ایسے وقت میں کوئی کیا کر سکتا تھا - **مسیتے خاں** مولوی صاحب کے خانگی ملازمین کے داروغہ اور بڑے وفادار اور معتمد علیہ ملازم تھے- اگرچہ وہ قوم کے رانگھڑ اور خود مضبوط دل کے آدمی تھے، مگر اس گھر کی نڈری کو دیکھ کر حیرت زدہ تھے - انہوں نے کئی مرتبہ مولوی صاحب سے مکان چھوڑنے کے لئے عرض کیا مگر کوئی کامیابی نہیں ہوئی - وہ سمجھے کہ اگر گھر کی عورتوں کے ذریعہ سے تحریک کی جائے تو شاید کوئی صورت نکل آئے - ڈیوڑھی میں آ کر انہوں نے کہا کہ مکان کی جو حالت ہے وہ آپ اپنی آنکھوں سے دیکھ رہی ہیں - اس وقت تک کسی کا زخمی نہ ہونا یا کسی حادثہ کا نہ پیش آنا خدا کا فضل ہے - تمام محلہ خالی ہوگیا ہے - میں سرکار سے کئی مرتبہ عرض کر چکا ہوں، کہ مکان چھوڑ دیں مگر سماعت نہیں ہوئی -

آپ سمجھائیے شاید سمجھ میں آ جائے ۔ چھوٹے چھوٹے بچوں کا ساتھ ہے کیا آپ بھی بندوقوں کی آوازوں اور رات دن کی گولیوں سے نہیں ڈرتیں ؟ اس کا جواب ان کو اندر سے یہ ملا کہ میں تمہارے کہنے سے پہلے ہی کئی مرتبہ اس بارہ میں کہہ چکی ہوں مگر مجھ کو ہر مرتبہ یہی جواب ملا کہ اگر تم کو ڈر معلوم ہوتا ہے تو تمہارے واسطے بہ آسانی انتظام ہو سکتا ہے ، مگر میں مارا مارا پھرنا نہیں چاہتا ۔ تمام شہر میں تقریباً یہی حالت ہے ۔ ایسی حالت میں میں کیا کر سکتی ہوں اور سب لوگوں کو چھوڑ کر تنہا کہاں جا سکتی ہوں ۔ بندوقوں گولیوں سے کون نہیں ڈرتا مگر میں نے اپنے گھر میں انہیں آوازوں میں پرورش پائی ہے اور آنکھ کھول کر دادا ، باپ ، چچا کا یہی مشغلہ دیکھا ہے ۔ اس لئے دوسری عورتوں کی طرح ڈرتی نہیں ہوں ۔ مسیتے خاں کہتے تھے کہ یہ جواب سن کر دم بخود رہ گیا اور میں نے اپنے دل میں کہا کہ جب گھر بھر کی بے خوفی کی یہ حالت ہے تو اس معاملہ میں کوشش بیکار ہے ۔ جو سب کی حالت وہی میری حالت ۔ مشیت الٰہی پر بھروسہ کرنا چاہیے ۔

غدر کو شروع ہوئے زیادہ زمانہ نہیں گزرا تھا کہ باغیوں نے بیچارے **بہادر شاہ** کو گوشۂ عزلت سے نکال کر برائے نام ہندوستان کا بادشاہ بنایا ۔ بادشاہ کے لیے شاہی لوازمات کا ہونا ضروری تھا ۔ دہلی کے سربرآوردہ لوگوں کے نام پروانے جاری ہوئے ۔ کوئی وزیر قرار دیا گیا، کوئی سپہ سالار ، کوئی مشیر ، کوئی مصاحب ۔ مولوی احمد علی صاحب چونکہ انگریزی عہدہ داروں میں ایک ممتاز اور سربرآوردہ عہدہ دار تھے اور عہدین وغیرہ کے ربارون میں ایجنسی کی طرف سے بادشاہ کے حضور میں حاضر ہوتے

والے لوگوں میں تھے اس لئے ان کے نام بھی ایک پروانہ شرف صدور لایا ۔ جس میں ایک معزز عہدہ قبول کرنے کی تحریک تھی ۔ مولوی صاحب کے بعض احباب کی رائے ہوئی کہ اس کو قبول کرلینا چاہئیے ، مگر چچا مرحوم (مولوی علی احمد صاحب) فرماتے تھے کہ میں نے اس سے سخت اختلاف کیا اور یہ تحریک معقول عذرات کے ساتھ رد کر دی گئی۔ اور بالآخر یہی امر مولوی صاحب کی جانبری کا سبب ہوا ، جیسا کہ آگے چل کر معلوم ہوگا ۔

جب انگریزی فوجوں نے آکر دھلی کا محاصرہ کر لیا چچا مرحوم فرماتے تھے کہ میں نے بھائی کو صلاح دی کہ آپ بھیس بدل کر کسی طرح انگریزی کیمپ میں پہنچ جائیں تو یہ امر آپ اور آپ کے بعد آپ کی اولاد کے لئے بےحد منفعت بخش ھوگا ۔ مگر بھائی نے اس کو بھی منظور نہ کیا ۔ اور مجھ کو مخاطب کرکے فرمایا کہ شاید تم یہ سمجھتے ہوگے کہ میں اس سوانگ کے ، جو اس وقت ہو رہا ہے ، آخری نتیجہ سے ناواقف ھوں ۔ ایسا نہیں ہے ۔ وہ تمام کیفیتیں اور حالتیں جو پیش آنے والی ھیں سب میری نظر کے سامنے ھیں ۔ مگر باوجود اس کے میرا ضمیر مجھ کو اجازت نہیں دیتا کہ میں کوئی ایسا عمل کروں جو اس سوانگ کے بھی منافی ھو ۔ میرے کیمپ میں پہنچنے کے ساتھ ھی مجھ سے شہر کی کیفیت دریافت کی جائیگی اور میری حیثیت ایک مخبر کی ھوگی ، جس کے خیال سے مجھکو نفرت ھوتی ہے ۔ میں امن اور عافیت اسی میں دیکھتا ھوں کہ گوشۂ عافیت میں بیٹھا رھوں ۔ نہ ادھر شریک ھوں اور نہ ادھر ۔ چنانچہ انہوں نے ایسا ھی کیا ۔ اور جب تک انگریزی فوجیں دھلی میں داخل نہیں ھوئیں اور سرکار انگریزی کی طرف سے شہر خالی کر دینے کا اعلان نہیں ھوا انہوں نے گھر

سے باہر قدم نہیں رکھا ۔ اعلان کے بعد شہر سے باہر ٹھہرنا محال تھا ۔ ایک دم لاکھوں گھروں کی پردہ نشین عورتوں کے لیے سواریوں کا ملنا محال تھا ۔ جو لوگ خود صاحب سواری تھے وہ بھی کہاروں اور نوکروں کے بھاگ جانے سے بیدست و پا تھے ۔ غرض کہ مولوی صاحب گھر سے نکلے تو اس طرح کہ ماماؤں اور نوکروں کے حلقہ میں گھر کی بیبیاں چادریں اوڑھی ہوئی ساتھ تھیں ۔ بچے نوکروں کی گودوں میں تھے ۔ خود پیدل، گھوڑے ساتھ ۔ رستہ میں باغیوں اور خود انگریزی فوجوں کے سپاہیوں سے دو چار ہونے اور لوٹ مار کا اندیشہ تھا ۔ اس لئے مولوی صاحب نے بہ تاکید یہ حکم دے دیا تھا کہ کسی عورت کے جسم پر نہ کوئی زیور ہو اور نہ اس کے پاس کوئی قیمتی چیز یا نقد رہے ۔ قرار پایا کہ حضرت نظام الدین اولیا کی درگاہ کو جانا چاہیئے ۔ بعض احباب روانگی کی خبر سن کر آگئے تھے اور انہوں نے مجاوران درگاہ مبارک کو اطلاع کردی تھی کہ مولوی صاحب فلاں وقت اور فلاں رستہ سے آتے ہیں ۔ ان لوگوں نے دو بہلیوں کا انتظام کر رکھا تھا اور شہر کے باہر منتظر کھڑے تھے ۔ ان لوگوں کے پہنچتے ہی انہوں نے بہلیوں پر عورتوں اور بچوں کو سوار کر کے درگاہ کی طرف روانہ کر دیا اور خود اس پر مستعد ہوئے کہ شہر میں جا کر مکان کا ایسا قیمتی سامان جو بہ آسانی منتقل ہوسکتا ہو لے آئیں ، مگر مولوی صاحب نے اپنے دوستوں کو اس خطرے میں پڑنے کی کسی طرح اجازت نہیں دی اور کہا کہ آپ لوگوں کے جاتے جاتے گھر صاف ہو جائے گا اور مختلف قسم کے خطرات اٹھانا محض بیکار ہے ۔ مسیتے خان کہتے تھے کہ میں باوجود اس ممانعت کے بھی اس ارادہ سے گھر آیا کہ اگر

ممکن ہو تو تھوڑا بہت سامان لے جاؤں ، مگر میرے واپس آنے تک جیسا کہ مولوی صاحب کا خیال تھا اس گھر میں جو چند گھنٹے پہلے خانہ داری کے سامان سے غیر معمولی طور سے بھرا تھا، سوئی تک نہ تھی۔ غرض کہ مولوی صاحب درگاہ شریف اس وقت تک رہے جب تک لوگوں کو دوبارہ شہر میں آ کر بسنے کی اجازت نہیں ملی ۔

شہر میں آنے کے بعد سرکار کی طرف سے یہ اعلان ہوا کہ جو لوگ غدر سے پہلے سرکاری ملازم تھے ان کو فلاں وقت فلاں مقام پر مسٹر ٹی - مٹکاف کے سامنے حاضر ہونا چاہیئے۔ یہ صاحب اس ہنگامہ میں اپنے وقت کے حجاج بن یوسف تھے۔ شہر میں فوجی قانون جاری تھا ۔ مسٹر مٹکاف سرسری تحقیقات کر کے جو حکم چاہتے تھے دے دیتے تھے ۔ سیکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں آدمی ان کی عدالت میں پھانسی پر چڑھا دیئے گئے ۔ ان کی عدالت سے کسی شخص کا بچ کر آنا غیر معمولی بات سمجھی جاتی تھی ۔ عدالت کے باہر پھانسی کھڑی تھی ۔ مقدمہ پیش ہوا ، سرسری بیانات سنے اور حکم ہوگیا اور باہر نکلتے ہی اس کی تکمیل ہوگئی۔ اس عدالت اور ایسے حاکم کے سامنے پیش ہونے کے لئے مولوی صاحب بھی گھر سے چلے ۔ گھر میں کہرام تھا ۔ نوکر ، اعزہ اور دوچار دوستی کے دھنی ساتھ تھے ۔ جانے کے ساتھ ہی پہلے انہیں پکار ہوئی ۔ مولوی صاحب اندر گئے ۔ مسیتے خان کہتے تھے کہ چونکہ مجھ کو کچہری کے چپراسی وغیرہ سب جانتے تھے اس لئے انہوں نے منع نہیں کیا ۔ میں بھی مولوی صاحب کے ساتھ اندر چلا گیا اور جو سوال و جواب ہوئے وہ سب سنتا رہا ۔ مسٹر مٹکاف کے سامنے ایک کاغذ رکھا تھا ۔

اس کو پڑھتے جاتے اور سوال کرتے جاتے تھے۔ اور مولوی صاحب جو جواب دیتے تھے اس کو لکھتے جاتے تھے ۔ سب سے پہلے مولوی صاحب سے یہ دریافت کیا گیا ۔ تم نے غدر میں سرکار کی کیا خیر خواہی کی ؟ مولوی صاحب نے جواب دیا کہ یہ واقعہ ایسا دفعتاً ہوا کہ مجھ کو کیا سرکار کے کسی خیرخواہ کو بھی ایسا موقع نہیں ملا ۔ اس کے بعد دفتر کمشنری کے جلائے جانے کے متعلق سوالات ہوتے رہے کہ تم کو اس واقعہ کی کب اطلاع ہوئی اور تم نے اس کی نسبت کیا کاروائی کی ؟ بحیثیت سررشتہ دار کمشنری اس کی حفاظت کے تم ذمہ‌دار تھے ۔ مولوی صاحب اس کے جوابات دیتے رہے ۔ آخرکار سوال و جواب کا سلسلہ ختم ہوا اور مسٹر منٹکاف نے چند سطریں لکھ کر یہ فیصلہ سنایا کہ تمہاری نسبت کسی قسم کی بدخواہی ثابت نہیں ہوئی ، اس لئے تم اپنی خدمت پر بحال کئے جاتے ہو۔ مسیتے خاں بیان کرتے تھے کہ یہ فیصلہ سن کر میں نے باہر نکل کر لوگوں کو اطلاع دی ۔ میرے بعد مولوی صاحب باہر تشریف لائے ۔ لوگوں نے گھیر لیا ۔ ہر طرف سے مبارک باد کی صدائیں بلند تھیں اور اعزہ اور احباب کی خوشی کی کوئی حد نہ تھی ۔ غرض کہ مولوی صاحب ایک کثیر جماعت کے ساتھ ہنسی خوشی گھر واپس آئے ۔ اور دوسرے دن کچہری جانے لگے ۔

غدر کے بعد دہلی ممالک مغربی و شمالی سے نکال کر پنجاب میں شریک کردی گئی ۔ اور احصار جدید ضلع قائم ہوا ۔ وہاں کے دفتری انتظام کے لئے یہ قرار پایا کہ ایک پختہ اور تجربہ کار شخص منتخب کر کے بحیثیت سررشتہ‌دار کے بھیجا جائے ۔ اس مقصد کے لئے مولوی احمد علی صاحب منتخب ہوئے ۔ مولوی‌صاحب اگرچہ

دهلی چھوڑنا نہیں چاہتے تھے اور نہ بلحاظ عہدہ کے اس تبادلہ میں کوئی ترقی تھی مگر حکم حاکم مرگ مفاجات طوعاً و کرھاً جانا پڑا - کچھ دهلی چھوٹنے کا افسوس کچھ صحت کی خرابی مولوی صاحب نے تین چار سال حصار میں نوکری کرنے کے بعد خرابی صحت کے عذر سے پنشن کی درخواست چند سال قبل از وقت کر دی اور پنشن لے کر دهلی چلے آئے ، اور وهیں رهنے لگے - اس زمانہ کا مشغلہ صرف کتب بینی اور تالیف و تصنیف تھا۔ اکثر تصوف اور اس کے بعد طب کی کتابیں زیر مطالعہ رهتی تھیں - صوفیائے کرام کے حالات سے غیر معمولی دلچسپی تھی اور ان کی تصانیف کا بڑا حصہ اسی موضوع پر تھا - **قصر عارفان** اسی زمانہ کی تالیف ھے - یہ کتاب خود مرحوم کے قلم کی نہایت خوشخط لکھی ہوئی ان کتابوں میں تھی - جب والدہ مرحومہ حیدر آباد هم لوگوں کے پاس تشریف لانے لگیں تو اس کو ایک مضبوط صندوق میں دوسری کتابوں کے ساتھ مکان میں چھوڑ آئی تھیں - **رحیم بخش** نامی فتحپور کے رهنے والے همارے یہاں کے قدیم ملازم اور مکان کے محافظ تھے - چند سال کے بعد ان کی اطلاع سے معلوم ہوا کہ جس کوٹھری میں یہ صندوق تھا برسات میں اس کی چھت گر گئی اور انہوں نے یہ کل سامان عزیزی حکیم **عظیم الدین** صاحب کے مکان میں منتقل کر دیا ھے - هم لوگوں میں سے ایک مدت تک کسی کا جانا فتحپور نہ هوا - انیس بائیس سال کے بعد بھائی صاحب قبلہ (مولوی حکیم **محمود علی** صاحب) تشریف لے گئے تو معلوم هوا کہ کتاب مذکور بے پتہ ھے * -

---

* مخدوم زادگان فتحپور (بقیہ حصے) مولوی مسعود علی ، ص ۱۱۲-۹۸ -

مولوی صاحب بعد پنشن لینے کے تین چار سال سے زیادہ زندہ نہیں رہے۔ ذیابیطوس میں عرصہ سے مبتلا تھے۔ گردن پر ایک چھوٹا سا دانہ نکل آیا اور وہ بڑھتے بڑھتے سرطان ہو گیا۔ اطبا کی صلاح ہوئی کہ اس پر جراحی عمل کیا جائے۔ اس زمانہ میں نہ ڈاکٹروں کی اتنی کثرت تھی اور نہ ہندوستانی سوسائٹی میں ان پر اعتماد کیا جاتا تھا۔ ایک ہشیار جراح نے عمل کیا۔ ملک غلام رسول مرحوم جو اس وقت موجود تھے فرمایا کرتے تھے کہ میں نے مولوی صاحب کو دیکھا کہ وہ اس سخت تکلیف کو بلا چہرہ پر شکن ڈالے برداشت کر رہے تھے۔ عمل جراحی کے علاوہ اور بھی دوا علاج ہوتا رہا مگر حالت روز بروز بگڑتی گئی۔ انتقال کے دو روز پہلے سے بار بار چچا مرحوم (یعنی اپنے چھوٹے بھائی مولوی علی احمد صاحب) کی نسبت دریافت فرماتے تھے کہ وہ آئے یا نہیں۔ چچا مرحوم اس زمانے میں دہلی کے قریب مونڈ کے یا بھوانی کی کوتوالی میں ملازم تھے۔ خط پہنچتے ہی وہ راتوں رات چلے اور صبح کو سیدھے بھائی کے پاس آئے۔ وہ گفتگو جو دونوں بھائیوں میں ہوئی اور جس کا چچا مرحوم نے ہم لوگوں کے سامنے بارہا اعادہ فرمایا عجیب گفتگو تھی۔ چچا مرحوم فرماتے تھے کہ بھائی کی طرف سے جو خط میرے پاس بھیجا گیا تھا اس کو پڑھ کر مجھ پر اضطراب طاری ہوا اور تمام رستہ یہی کیفیت رہی، یہاں تک کہ میں اس کمرہ میں داخل ہوا جس میں بھائی لیٹے تھے۔ میں نے جا کر سلام کیا۔ بھائی نے ہاتھ پھیلائے اور میں نے اپنا سر ان کے سینہ پر رکھ دیا اور میری آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ تھوڑی دیر کے بعد میں نے جو سر اٹھایا تو دیکھا کہ بھائی کا چہرہ تمتمایا ہوا ہے، آنکھوں میں آنسو

ہیں اور جو اطمینان چہرہ پر پہلے نظر آتا تھا وہ باقی نہیں رہا ۔ میں چونکہ ان کے استقلال اور قوت قلبی سے واقف تھا اس لیئے میں نے تعجب سے دریافت کیا کہ آپ اس وقت گھبراتے تو نہیں ہیں۔ بھائی نے کہا گھبرانے کی کیا بات ہے ۔ بعض اوقات بال بچوں کا خیال پریشان کرتا تھا الحمدللہ کہ تمہارے آنے سے وہ بھی دور ہو گیا ۔ اس کے بعد میں پلنگ سے علیحدہ ہو کر ایک مونڈھے پر بیٹھ گیا اور باتیں کرنے لگا ۔ بھائی نے فرمایا کہ رات کو میں نے خواب میں دیکھا کہ میں ایک نہایت آراستہ اور مؤدب مجلس میں شریک ہوں اور اس مجلس کے صدر ایک بزرگ ہیں جو سبز عمامہ باندھے ہیں اور چہرہ پر اس رنگ کا نقاب پڑا ہے ۔ میں لوگوں سے دریافت کرتا ہوں کہ یہ کون بزرگ ہیں مگر کوئی مجھے نہیں بتاتا ۔ میں اسی حیرانی میں تھا کہ دفعتاً آنکھ کھل گئی ۔ میں نے عرض کیا کہ اگر اجازت ہو تو میں اس بارہ میں عرض کروں ۔ فرمایا کہو ۔ میں نے کہا آپ کا خواب نہایت مبارک خواب ہے اور بہت صاف ہے۔ جن بزرگ کی آپ کو خواب میں زیارت نصیب ہوئی وہ حضرت سلطان المشائخ نظام‌الدین علیہ الرحمہ تھے، جن کے ساتھ آپ کو علاوہ سلسلہ کی نسبت کے مخصوص ارادت ہے، جو عشق کی حد تک پہنچی ہوئی ہے ۔ چچا مرحوم فرماتے تھے کہ اس کے ساتھ ہی بے اختیار میری زبان سے ذوق کا یہ شعر نکلا :

سر بوقت ذبح اپنا اس کے زیر پائے ہے
یہ نصیب اللہ اکبر لوٹنے کی جائے ہے

اور میں نے عرض کیا کہ اب آپ کو بالکل تیار ہو جانا

چاھیے - فرمایا : الحمدللہ ، الحمدللہ ! میں بالکل تیار ھوں - اگرچہ بظاھر یہ نہیں معلوم ھوتا تھا کہ معاملہ اس قدر جلد ختم ھو جائیگا مگر اس گفتگو کے دوسرے ھی دن ربیع الاول شریف کی گیارھویں تاریخ سنہ ۱۲۸۱ھ میں دفعتاً صبح کے وقت انتقال ھو گیا - اناللہ و انا الیہ راجعون -

حافظ **غلام رسول** صاحب **ویران** نے جو مولوی صاحب کے قدیم ملنے والے تھے لفظ " اغفر " سے مادۂ تاریخ نکالا - ان کا قطعہ تو ھم میں سے کسی کو یاد نہیں ھے مگر میں نے ایک قطعہ میں اس واقعہ کی طرف اشارہ کرکے عرض کیا ھے :

چنان رفت فارغ ز افکار عالم
کہ تاریخش از لفظ فارغ برآمد

لفظ **فارغ** سے سنہ ۱۲۸۱ھ ھجری نکلتے ھیں -

دفن کا واقعہ بھی بعض لحاظ سے قابل ذکر ھے - مولوی صاحب کی دلی تمنا تھی کہ انہیں مرنے کے بعد کس طرح حضرت سلطان المشایخ کے زیر سایہ جگہ ملے - چنانچہ مثنوی متذکرہ بالا* میں ایک جگہ فرماتے ھیں :

ز سلطان المشایخ التجایی
پس از مردن برای قبر جایی

اس زمانہ میں بھی حضرت سلطان المشایخ نظام الدین اولیا علیہ الرحمہ کی درگاہ کے احاطے کے اندر کسی شخص کو قبر کے لئے جگہ کا مل جانا سخت مشکل سمجھا جاتا تھا اور صرف شاھی خاندان اور مخصوص بزرگان دین کا حصہ تھا - اور اب تو

---

* ر - ک - قصر عارفان ، ص ۱۲ - مصرع اول باینطور است :
ز محبوب خدایم التجایی -

یہ امر عدم گنجائش کی وجہ سے بالکل ناممکن ہوگیا ہے ۔ مگر حضرت سلطان المشایخ کی ہمت اپنے شیدائی اور مفتون کے ساتھ تھی ۔ خدا نے ان کی اس دعا کو منظور فرمایا اور اس کی صورت یہ ہوئی کہ خدام درگاہ میں سے جو غالباً مولانا خواجہ حسن نظامی کے بزرگوں میں تھے ایک صاحب نے ایک قبر بھر کی جگہ پیش امام صاحب مسجد درگاہ شریف کے حجرہ کے روبرو اپنے لئے محفوظ رکھی تھی ۔ زمانۂ علالت میں صاحب مذکور عیادت کے لئے تشریف لایا کرتے تھے ۔ چونکہ مولوی صاحب خدام درگاہ شریف کی خدمت ہمیشہ اپنی سعادت سمجھتے تھے اور ان لوگوں سے بے حد تعلقات تھے اس لئے مولوی صاحب نے ان سے فرمایا کہ آپ کو معلوم ہے کہ میری سب سے بڑی تمنا اور آرزو یہ ہے کہ مرنے کے بعد مجھ کو حضرت سلطان المشایخ کے زیر سایہ تھوڑی سی زمین مل جائے ۔ اس کو میں اپنی سعادت اور اپنی بخشایش کا ذریعہ سمجھتا ہوں ۔ کیا آپ اس معاملہ میں میری کچھ مدد فرما سکتے ہیں ۔ صاحب موصوف نے جواب دیا کہ آپ کو خود معلوم ہے کہ احاطۂ درگاہ میں اس وقت جگہ کا ملنا کس قدر دشوار ہے ۔ آپ کی اور میری عمر بھر کی دوستی ہے۔ میں نے اپنے لئے ایک قبر بھر کی زمین حضرت امیر خسرو کے احاطۂ مزار کے محاذی حجرۂ پیش امامی کے سامنے محفوظ رکھی ہے ۔ وہ حاضر ہے ۔ یہ سن کر مولوی صاحب کو بے حد خوشی ہوئی اور باہم معاملہ طے ہوگیا اور انتقال کے بعد وہیں دفن ہوئے ۔ مرحوم آخری شخص تھے جنہیں درگاہ شریف کے احاطہ کے اندر جگہ ملی ۔ ان کے بعد سے جہاں تک مجھے معلوم ہے کسی شخص کو یہ سعادت نصیب نہیں ہوئی ۔ ابتداءً قبر اوپر سے کچی تھی ۔ چند سال ہوئے میں نے اس پر لوح اور کتابہ نصب

کر دیا ہے ۔ خواجہ حسن نظامی مد ظلہ العالی نے ان برادرانہ تعلقات کی بنا پر جو ہمارے اور ان کے خاندان میں قدیم سے چلے آتے ہیں اس معاملہ میں بہت مدد فرمائی، اور انہیں کے حسن اہتمام سے یہ کام انجام پا گیا ۔ خدا ان کو جزائے خیر عطا فرمائے ۔ مولوی صاحب نے ایک لڑکی مسماۃ **بی بی فاطمہ** اور دو لڑکے مولوی حکیم **محمود علی** اور اس عاجز **مسعود علی** مؤلف رسالۂ ھذا کو چھوڑا* ۔

## قصر عارفان

**قصر عارفان** کا زیر نظر خطی نسخہ** مؤلف کے بھائی مولوی شیخ **علی احمد** کی ملکیت تھا اور مؤلف کے ھاتھ کے لکھے ہوئے نسخے کی نقل ہے ۔ اصل نسخے کی تکمیل سے چند ماہ بعد یعنی ۱۲۹۳ ہجری قمری ۱۸۷۵ میلادی میں نقل کیا گیا ہے ۔ اصلؔ کتاب ۱۲۹۱ ہجری قمری (۱۸۷۴ میلادی) میں ترتیب دی گئی ہے ۔

یہ چشتی، قادری، سہروردی اور نقشبندی خانوادوں کا تذکرہ ہے اور مشہور عرفا کے سوانح حیات اس میں قلمبند کئے گئے ہیں ۔ اسلام کے آغاز سے لے کر محمد شاہ کے زمانے تک کی تاریخ بھی مجملاً اس کتاب میں درج ہے ۔

تذکرہ چار ابواب پر مشتمل ہے ۔ ہر ایک باب ایک ضخیم

---

*مخدوم زادگان فتحپور (بقیہ حصے) مولوی مسعود علی، ص ۱۲۲ - ۱۱۹ -

**سطور ۲۱، باریک نستعلیق؛ حاشیہ دھرا؛ تقطیع $6\frac{1}{2}$x$10\frac{1}{2}$ متن $4\frac{1}{2}$x$7\frac{1}{2}$ -

کتاب کی صورت میں ہے ۔ راقم نے ابتدا میں ان تعارفی سطور کے علاوہ اختتام پر فہارس اعلام و اماکن کا اضافہ کر دیا ہے ۔

میرا یہ انتہائی خوشگوار فرض ہے کہ میں مؤلف کے پوتے جناب مولوی **رشید احمد** صاحب اور ان کی صاحبزادی محترمہ **مہر کرمانی** کا شکریہ ادا کروں کہ اُن کی وساطت اور کمک سے میں یہ مقدمہ لکھنے میں کامیاب ہوا ۔ میں اُن کے حضور میں جذبات سپاس تقدیم کرتا ہوں ۔ میں جناب **حمید الدین احمد** صاحب اور مرحوم ڈاکٹر سید **محی الدین زور** کا بھی ممنون ہوں کہ اُن کے وسیلے سے مجھے مفید مواد دستیاب ہوا ۔

فہارس اعلام و اماکن کی تدوین و طباعت میرے رفیق کار اور عزیز شاگرد ڈاکٹر سید محمد اکرم شاہ اکرام، لکچرار شعبۂ فارسی، دانشگاہ پنجاب کی نگرانی میں ہوئی ہے ۔ اس سلسلے میں اُنھوں نے جو معاونت فرمائی ہے میں اُس کے لئے شکر گذار ہوں ۔

ماڈل ٹاؤن، لاہور
محمد باقر
۱۰ فروری، ۱۹۶۶م

## حوالے

اس مقدمہ کی ترتیب میں مندرجہ ذیل کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے :


۱ - **انوار العارفین** محمد حسین - لکھنؤ، ۱۸۷۶ -
۲ - **اوریئنٹل کالج میگزین** نومبر، ۱۹۲۶ء -
۳ - **اوریئنٹل کالج میگزین** مئی ــــ نومبر ۱۹۶۵ء -
۴ - **خاتم سلیمانی** الٰہی بخش خان بلوچ - لاہور، ۱۳۲۵ / ۱۹۰۷ء -

۵ - خزینة الاصفیا مفتی غلام سرور لاهوری (جلد اول) - لاهور -

٦ - قصرعارفان احمد علی - نسخهٔ خطی متعلق بکتابخانهٔ دانشگاه پنجاب شماره ۱۹ Pf. I -

۷ - مخدوم‌زادگان فتحپور مسعود علی (پہلا حصہ) - حیدر آباد دکن، ۱۹۳۲م -

۸ - مخدوم زادگان فتحپور مسعود علی (بقیه حصے) - حیدرآباد دکن، ۱۹۳٦م -

۹ - مناقب المحبین نجم‌الدین ناگوری - لاهور، ۱۳۱۲/۱۸۹۵ -

10. *Bahawalpur State Gazetteer*. Lahore, 1904.
11. *Dera Ghazi Khan Gazetteer*. Lahore, 1898.
12. Griffin, Sir Lepel H., and Massy, C.F., *Chiefs and Families of note in the Punjab, vol. ii*. Lahore, 1909-11.
13. Phillott, D.C., *Note on the Shrine of Taunsa* (JASB., 1908 pp. 21-9).
14. Rose, H.A., *Glossary of the tribes and castes of the Panjab and North-west Frontier Province*. Lahore, 1919.
15. Storey, C.A., *Persian Literature, vol., i, pt. 2*. London, 1953.

[ص۲]بسم الله الرحمن الرحیم

آغاز کتاب فیض انتساب **قصر عارفان** مشتمل بر شجرات وحالات محتوی بر بعضی از حکایات حضرات ایشان تا جناب حضرت مولانا مرشدنا خواجه‌شاه محمد سلیمان قطب زمان قدس الله تعالی اسرارهم اجمعین الی یوم‌الدین تالیف جمع آورده عاصی حقیر سراپا تقصیر **احمد علی** یکی از کمتر غلامان آستان ، ملایک دربان جناب قیوم یزدانی ، حافظ کلام ربانی سید السادات ، منبع‌البرکات حضرت مولانا و سیدنا حافظ قرآن ثانی شاه سلیمان صاحب تعمت اصلی آن قطب دایره ایمان حافظ سید شاه محمد علی خیر آبادی قدس سره‌الغریز ۔

## باب اول

## مشتملبر یکصد و پانزده منازل ده ازان منظومه

در حمد و ثنای باری و نعمت و تحیت و دعا و التجا بوسایل بعضی حضرات با برکات و بنیاد استحکام این قصر عالی و یکصد ازان منثور در مقاصد و خانوادگان مشهور و پنج اخیر شجرات اندر هر یکی چندین وصل حضوات هر چار خانواده و ذر هر وصلی ذکر

